| بڑے حروف | چھوٹے حروف | حروف کے نام | آواز یعنی حروف کا تلفظ اردو میں | آواز یعنی حروف کا تلفظ ناگری میں |
|---|---|---|---|---|
| A | a | اے | ا - آ - اے | अ |
| B | b | بی | ب | ब |
| C | c | سی | ک - س - ش | श स क |
| D | d | ڈی | د - ڈ | ड द |
| E | e | ای | زیر یا ای - اے | इ |
| F | f | ایف | و - ف | फ |
| G | g | جی | ج - گ | ग |
| H | h | ایچ | ہ - ح | ह |
| I | i | آئی | زیر (ِ) | ि |
| J | j | جے | ج | ज |
| K | k | کے | ک | क |
| L | l | ایل | ل | ल |
| M | m | ایم | م | म |
| N | n | این | ن | न |
| O | o | او | و | ओ |
| P | p | پی | پ | प |
| Q | q | کیو | ق | क |
| R | r | آر | ر - ڑ | र ड़ |
| S | s | ایس | س - ز | स ज़ |
| T | t | ٹی | ت - ٹ | ट त |
| U | u | یو | ُ - اُو | ऊ |
| V | v | وی | و | व |
| W | w | ڈبلیو | و | व |
| X | x | ایکس | کس | क्स |
| Y | y | وائی | ے - ی | [illegible] |
| Z | z | زیڈ | ز - ف - ض | ज़ |

اگر مبتدی دل و جان سے ساری کتاب کو مطالعہ میں لائے گا تو یقین ہے کہ وہ اپنے مدعا میں کامیاب ہوگا ٭

چھوٹے بڑے دونوں قسم کے حروف کو یاد کرنا ضروری ہے کیونکہ انگریزی زبان میں یہ دونوں حروف استعمال میں آتے ہیں ٭

## LESSON 2. لیسن ۲ سبق ۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| It | اِٹ | یہ۔اسے۔ اِس کو | So | سو | ایسا | Ox | اوکس | بیل |
| In | اِن | اندر۔میں | No | نو | نہیں | Box | باکس | صندوق |
| Is | اِز | ہے | A | اے | ایک۔کوئی | My | مائی | میرا۔میری۔میرے |
| If | اِف | اگر | An | این | ایک۔کوئی | His[2] | ہِز | اُسکا۔اُسکی۔اُسکے |
| I | آئی | میں | Go | گو | جاؤ | He[2] | ہی | وہ۔اُس نے |
| Its[1] | اِٹس | اِسکا | Do | ڈو | کرو | On | اون | اُوپر۔پر |

## LESSON 3. لیسن ۳ سبق ۳

| فقرے | تلفظ | معنی | فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| It is. | اِٹ - اِز | یہ ہے | He is. | ہی-اِز ❖ | وُہ ہے ❖ |
| Is it ?[3] | اِز - اِٹ ؟ | کیا یہ ہے؟ | Is he ?[3] | اِز - ہی ؟ | کیا وہ ہے؟ |
| An ox. | این - اوکس | ایک یا کوئی بیل | A box. | اے - باکس | ایک صندوق |
| I go. | آئی - گو | میں جاتا ہوں | I do. | آئی-ڈو ❖ | میں کرتا ہوں |

## LESSON 4. لیسن ۴ سبق ۴

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| It is so. | اِٹ - اِز - سو ❖ | یہ ایسا ہے ❖ |
| Is it so ?[3] | اِز - اِٹ - سو؟ | کیا یہ ایسا ہے ؟ |
| If I go. | اِف - آئی - گو ❖ | اگر میں جاؤں ❖ |
| If I do. | اِف - آئی - ڈو ؟ | اگر میں کروں ؟ |
| I go in. | آئی - گو - اِن ❖ | میں اندر جاتا ہوں ❖ |

[1] بیجان یا ادنےٰ جانداروں کے لئے آتا ہے ❖ [3] فعل کو فقرہ کے پہلے رکھنے سے اور سوالیہ نشان (؟) کو فقرہ کے آخر میں لگانے سے سوالیہ فقرہ بنایا جاتا ہے ❖
[2] مذکر کے لئے آتے ہیں ❖

# LESSON 5. لیسن ۵ سبق ۵

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| It is his ox. | اِٹ - اِز - ہز - اوکس ٭ | یہ اُس کا بیل ہے ٭ |
| Is it his ox ? | اِز - اِٹ - ہز - اُوکس ؟ | کیا یہ اُس کا بیل ہے ؟ |
| It is my box. | اِٹ - اِز مائی - باکس ٭ | یہ میرا صندوق ہے ٭ |
| He is in it. | ہی - اِز - اِن - اِٹ ٭ | وہ اِس میں ہے ٭ |
| Is he in it ? | اِز - ہی - اِن - اِٹ ؟ | کیا وہ اِس میں ہے ؟ |
| It is in a box ? | اِٹ - اِز - اِن - اے - باکس | یہ ایک صندوق میں ہے ٭ |
| Is it in a box ? | اِز - اِٹ - اِن اے - باکس ؟ | کیا یہ ایک صندوق میں ہے ؟ |
| It is an ox. | اِٹ - اِز - این - اوکس ٭ | یہ ایک بیل ہے ٭ |
| It is my ox. | اِٹ - اِز - مائی - اوکس ٭ | یہ میرا بیل ہے ٭ |
| Is it in my box ? | اِز - اِٹ - اِن - مائی - باکس ؟ | کیا یہ میرے صندوق میں ہے ؟ |
| No, it is in his box. | نو - اِٹ - اِز - اِن - ہز - باکس ٭ | نہیں یہ اُسکے صندوق میں ہے |
| It is in it. | اِٹ - اِز - اِن - اِٹ ٭ | یہ اِس میں ہے ٭ |
| My ox is in it. | مائی - اُوکس - اِز - اِن - اِٹ ٭ | میرا بیل اِس میں ہے ٭ |
| Is my ox in it ? | اِز - مائی - اوکس - اِن - اِٹ ؟ | کیا میرا بیل اِس میں ہے ؟ |
| He is on my box. | ہی - اِز - اُون - مائی - باکس ٭ | وہ میرے صندوق پر ہے ٭ |
| If I do it so. | اِف - آئی - ڈو - اِٹ - سو ٭ | اگر میں اِس کو ایسا کروں ٭ |
| Is it an ox ? | اِز - اِٹ - این - اُوکس ؟ | کیا یہ ایک بیل ہے ؟ |
| Go in it. | گو - اِن - اِٹ ٭ | اِس کے اندر جاؤ ٭ |
| Do it so. | ڈو - اِٹ - سو ٭ | اِسے ایسا کرو ٭ |
| Is it his ox ? | اِز - اِٹ - ہز - اَوکس ؟ | کیا یہ اُس کا بیل ہے ؟ |
| No, it is my ox. | نو - اِٹ - اِز - مائی - آوکس ٭ | نہیں - یہ میرا بیل ہے ٭ |



1/6

## LESSON 6. لیسن ۶ سبق ۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Cat | کیٹ | بلی۔ گربہ | Man | مین | آدمی۔ مرد۔ منش |
| Rat | ریٹ | چوہا۔ موش | Can | کین | سکنا |
| Hat | ہیٹ | ٹوپی | Ran | رین | دوڑا |
| Hot | ہاٹ | گرم۔ تتا | Run | رن | دوڑو |
| Not | ناٹ | نہیں | Am | ایم | ہوں |
| Bed | بیڈ | بستر | Hand | ہینڈ | ہاتھ۔ دست |
| And | اینڈ | اور | Him لے | ہِم | اس کو۔ اسے |
| Sand | سینڈ | ریت۔ بالو | Sit | سِٹ | بیٹھو |
| Bell | بیل | گھنٹہ۔ گھنٹی | Ship | شِپ | جہاز۔ بڑی کشتی |
| Well | ویل | کنواں۔ اچھا | Fish | فش | مچھلی۔ ماہی |
| Sell | سیل | بیچو | Gun | گن | توپ۔ بندوق |
| Tell | ٹیل | کہو۔ بتاؤ | Send | سینڈ | بھیجو |
| Yet | ییٹ | اب تک | Lend | لینڈ | اُدھار دو |
| Wet | ویٹ | بھیگا ہوا | Milk | مِلک | دُودھ۔ شیر |
| Fox | فاکس | لومڑ | Dog | ڈاگ | کتی۔ سگ |
| Ill | اِل | بیمار۔ روگی | Big | بگ | بڑا۔ جسیم |

انگریزی الفاظ کا تلفظ اردو میں لکھنا بڑا مشکل ہے مثلاً Hot نہ ہی ہاٹ ہے اور نہ ہی ہوٹ۔ ان دونو
کے درمیان اسکا تلفظ ہے۔ اس طرح Not وغیرہ الفاظ کو سمجھنا چاہیئے ؛ انگریزی زبان میں حروف کی آواز
کا کوئی مقررہ قاعدہ نہیں۔ مثلاً (o) حرف کئی آوازیں دیتا ہے جیسے Do میں (o) کی آواز واو پیش
کی ہے جیسے ڈوبنے میں اور Go میں واو اور زبر کی جیسے گو بند ہیں۔ اس لئے مبتدی ہر ایک موقعہ پر
ٹھیک آواز کو سمجھنے کی کوشش کرتا رہے ؛ لے ہمیشہ نر کے لئے برتا جاتا ہے اور مفعول ہے ۔

## LESSON 7. لیسن ۷ سبق ۷

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| My cat can run. | مائی ۔ کیٹ ۔ کین ۔ رَن | میری بلی دوڑ سکتی ہے ٭ |
| Can my cat run ? | کین ۔ مائی ۔ کیٹ ۔ رَن ؟ | کیا میری بلی دوڑ سکتی ہے ؟ |
| Can his cat run ? | کین ۔ ہز ۔ کیٹ ۔ رَن | کیا اُس کی بلی دوڑ سکتی ہے ؟ |
| His rat can run. | ہز ۔ ریٹ ۔ کین ۔ رَن ٭ | اُس کا چوہا دوڑ سکتا ہے ٭ |
| My dog can run ? | مائی ۔ ڈاگ ۔ کین ۔ رَن ٭ | میرا کُتا دوڑ سکتا ہے ٭ |
| Can a man run ? | کین ۔ اے ۔ مین ۔ رَن ؟ | کیا ایک آدمی دوڑ سکتا ہے ؟ |
| His hand is hot ? | ہز ۔ ہینڈ ۔ اِز ۔ ہاٹ ؟ | اُس کا ہاتھ گرم ہے ؟ |
| Send him. | سینڈ ۔ ہِم ٭ | اُس کو بھیجو ٭ |
| Milk is hot. | مِلک ۔ اِز ۔ ہاٹ ٭ | دودھ گرم ہے ٭ |
| His fish is big. | ہز ۔ فِش ۔ اِز ۔ بِگ ٭ | اُس کی مچھلی بڑی ہے ٭ |
| Lend me a fox. | لینڈ ۔ می ۔ اے ۔ فاکس ٭ | مجھے ایک لومڑ اُدھار دو ٭ |
| My cat is ill. | مائی ۔ کیٹ ۔ اِز ۔ اِل ٭ | میری بلی بیمار ہے ٭ |
| A cat and a rat. | اے ۔ کیٹ ۔ اینڈ ۔ اے ۔ ریٹ | ایک بلی اور ایک چوہا ٭ |
| Tell him. | ٹیل ۔ ہِم ٭ | اُس کو کہو یا بتلاؤ ٭ |
| Sell it. | سیل ۔ اِٹ ٭ | اِس کو بیچو یا فروخت کرو ٭ |
| It is not big. | اِٹ ۔ اِز ۔ ناٹ ۔ بِگ ٭ | یہ بڑا نہیں ہے ٭ |
| Is it not big ? | اِز ۔ اِٹ ۔ ناٹ ۔ بِگ ٭ | کیا یہ بڑا نہیں ہے ؟ |
| It is not wet. | اِٹ ۔ اِز ۔ ناٹ ۔ ویٹ ٭ | یہ بھیگا ہوا نہیں ہے ٭ |
| Is it not wet ? | اِز ۔ اِٹ ۔ ناٹ ۔ ویٹ ٭ | کیا یہ بھیگا ہوا نہیں ہے ؟ |
| Is it his bell ? | اِز ۔ اِٹ ۔ ہز ۔ بیل ٭ | کیا یہ اُس کا گھنٹہ ہے ؟ |
| It is a well. | اِٹ ۔ اِز ۔ اے ۔ ویل | یہ ایک کنواں ہے ٭ |

## LESSON 8. لیسن ۸ سبق ۸

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Tent | ٹینٹ | خیمہ ۔ تمبو | Take | ٹیک | لو ۔ پکڑو |
| Get | گیٹ | پاؤ ۔ لو | Of | اوو | کا ۔ کے ۔ کی ۔ سے |
| Yet | ییٹ | اب تک ۔ ابھی | Happy | ہیپی | خوشدل مُبارک ۔ پرسن |
| Yes | ییس | ہاں ۔ ہَبے | Lucky | لکی | خوش قسمت ۔ بھاگوان |
| Bag | بیگ | بھتیلا ۔ بورا | Ask | آسک | پوچھو ۔ کہو |
| Cup | کپ | پیالہ ۔ کٹورا | Name | نیم | نام ۔ اِسم |
| Hut | ہٹ | جھونپڑی ۔ کُٹیا | What | وہاٹ | کیا ۔ جو کچھ |
| Will | وِل | گا ۔ گی ۔ گے | You | یوُ | تمھیں ۔ تمکو ۔ تم نے ۔ تم |
| Bad | بیڈ | خراب ۔ بُرا | Your | یوُر | تمہارا ۔ تمہارے ۔ تمہاری |
| Has | ہیز | رکھتا ہے ۔ رکھتی ہے | All | آل | کُل ۔ تمام ۔ سب |
| Jump | جمپ | کودو | Tall | ٹال | لمبا ۔ قدآور |
| Much | مچ | زیادہ ۔ بہت | Come | کم | آؤ |
| Shot | شوٹ | نشانہ مارو | Came | کیم | آیا |
| Rama | رام | رام (نام) | Lady | لیڈی | اشراف عورت ۔ صاحبہ |
| Bud | بڈ | کلی ۔ شگوفہ ۔ کونپل | Kind | کائنڈ | مہربان ۔ قسم |
| By | بائی | پاس ۔ ساتھ | Fast | فاسٹ | تیزرو ۔ روزہ ۔ پختہ |
| At | ایٹ | پر ۔ طرف | Small | سمال | چھوٹا ۔ ننھا |
| Cut | کٹ | کاٹو | We | ووئی ۔ وی | ہم ۔ ہم نے |
| Up | اَپ | اُوپر ۔ پرے | Hide | ہائیڈ | چھپاؤ |
| Us | اَس | ہم کو ۔ ہمیں | Move | موو | ہلاؤ ۔ سرکاؤ |
| Give | گِو | دو ۔ بخشو | Mule | میول | خچر ۔ اَستر |

# LESSON 9. لیسن ۹ سبق ۹

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| It is his tent. | اِٹ۔اِز۔ہِز۔ٹینٹ ❖ | یہ اُس کا خیمہ ہے ❖ |
| Is it my cup ? | اِز۔اِٹ۔مائی۔کپ ؟ | کیا یہ میرا پیالہ ہے ؟ |
| Ask him his name. | آسک۔ہِم۔ہِز۔نیم ❖ | اُس سے اُسکا نام پوچھو ❖ |
| Call Rama. | کال۔رام ❖ | رام کو بلاؤ ❖ |
| Sit by me. | سِٹ۔بائی۔می ❖ | میرے پاس بیٹھو ❖ |
| Is he a tall man ? | اِز۔ہی۔اے۔ٹال مَین ؟ | کیا وہ ایک لمبا آدمی ہے ؟ |
| Hide his hat. | ہائیڈ۔ہِز۔ہیٹ ❖ | اُس کی ٹوپی چھپاؤ ❖ |
| Move my box. | موو۔مائی۔باکس ❖ | میرا صندوق سرکاؤ ❖ |
| He will come. | ہی۔وِل۔کَم ❖ | وُہ آئے گا ❖ |
| What is your name ? | وہاٹ۔اِز۔یُور۔نیم ؟ | تمہارا کیا نام ہے ؟ |
| My name is Rama. | مائی۔نیم۔اِز۔رام ❖ | میرا نام رام ہے ❖ |
| Be kind to him. | بی۔کائنڈ۔ٹُو۔ہِم ❖ | اُس پر مہربان ہو ❖ |
| It is a mule. | اِٹ۔اِز۔اے۔میول ❖ | یہ ایک خچر ہے ❖ |
| You can not do it. | یُو۔کین۔ناٹ۔ڈُو۔اِٹ ❖ | تم یہ نہیں کر سکتے ❖ |
| I can do it well. | آئی۔کین۔ڈو۔اِٹ۔ویل | میں اِسکو اچھی طرح کر سکتا ہوں |
| Do not go. | ڈو۔ناٹ۔گو ❖ | مت جاؤ ❖ |
| He gave me a cup. | ہی گیو۔می۔اے۔کپ ❖ | اُس نے مجھے ایک پیالہ دیا |
| He is happy. | ہی۔اِز۔ہیپی ❖ | وُہ خوش ہے ❖ |
| I am lucky. | آئی۔ایم۔لکی ❖ | میں خوش قسمت ہوں ❖ |
| He has come. | ہی۔ہیز۔کم ❖ | وُہ آگیا ہے ❖ |
| Has he come ? | ہیز۔ہی۔کم ؟ | کیا وہ آگیا ہے ؟ |
| It is a well. | اِٹ۔اِز۔اے۔وَیل ❖ | یہ ایک کنواں ہے ❖ |

## LESSON 10. لیسن ۱۰ سبق ۱۰

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Give him my box. | گِو ہِم ۔ مائی ۔ باکس ۔ | اُس کو میرا صندوق دو ۔ |
| We do it so. | وی ۔ ڈو ۔ اِٹ ۔ سو ۔ | ہم اِسکو اَیسا کرتے ہیں ۔ |
| Give it to us. | گِو ۔ اِٹ ۔ ٹو ۔ اَس ۔ | یہ ہم کو دے دو ۔ |
| Do it so. | ڈُو ۔ اِٹ ۔ سو ۔ | اسے ایسا کرو ۔ |
| Take it all. | ٹیک ۔ اِٹ ۔ آل ۔ | یہ سب لے لو ۔ |
| It is a big bag. | اِٹ ۔ اِز ۔ اے ۔ بِگ ۔ بیگ ۔ | یہ ایک بڑا تھیلا ہے ۔ |
| Rama can jump. | رام ۔ کین ۔ جمپ ۔ | رام کود سکتا ہے ۔ |
| Can Rama Jump ? | کین ۔ رام ۔ جمپ ؟ | کیا رام کود سکتا ہے ؟ |
| Has he much milk ? | ہیز ۔ ہی ۔ مچ ۔ مِلک ؟ | کیا اُسکے پاس زیادہ دُودھ ہے ؟ |
| Is it his well ? | اِز ۔ اِٹ ۔ ہِز ۔ وِیل ؟ | کیا یہ اُس کا کنواں ہے ؟ |
| I can not tell. | آئی ۔ کین ۔ ناٹ ۔ ٹیل ۔ | میں نہیں بتلا سکتا ۔ |
| I am not well yet. | آئی ۔ ایم ۔ ناٹ ۔ وِیل ییٹ | میں ابھی تک اچھا نہیں ہوں |
| Send him a cup. | سینڈ ۔ ہِم ۔ اے ۔ کپ | اُسکو ایک پیالہ بھیج دو ۔ |
| Get us a tent. | گیٹ ۔ اَس ۔ اے ۔ ٹینٹ ۔ | ہمیں ایک خیمہ لا دو ۔ |
| Is he in a ship ? | اِز ۔ ہی ۔ اِن ۔ اے ۔ شِپ ؟ | کیا وُہ ایک جہاز میں ہے ؟ |
| Rama has a mule. | رام ۔ ہیز ۔ اے ۔ میول ۔ | رام ایک خچر رکھتا ہے ۔ |
| Sit on my box. | سِٹ ۔ آون ۔ مائی ۔ باکس | میرے صندوق پر بیٹھو ۔ |
| I have a bud. | آئی ۔ ہیو ۔ اے ۔ بڈ | میں ایک کلی رکھتا ہوں ۔ |
| He is not so fast. | ہی ۔ اِز ۔ ناٹ ۔ سو ۔ فاسٹ ۔ | وہ ایسا تیز نہیں ہے ۔ |
| He has a small bag. | ہی ۔ ہیز ۔ اے ۔ سمال ۔ بیگ | وہ ایک چھوٹا تھیلا رکھتا ہے |
| He is not a rich man. | ہی ۔ اِز ۔ ناٹ ۔ اے ۔ رِچ مین | وُہ مال دار آدمی نہیں ہے |
| Rama has come. | رام ۔ ہیز ۔ کم ۔ | رام آگیا ہے ۔ |
| Has he a bag ? | ہیز ۔ ہی ۔ اے ۔ بیگ ؟ | کیا وہ ایک تھیلا رکھتا ہے ؟ |

# سبق ۱۱ LESSON 11. لیسن ۱۱

## Grammar. ( ویاکرن ) صرف نحو

ہر ایک زبان تب ہی صحیح بولی۔ لکھی یا پڑھی جاسکتی ہے جب اُس کی صرف نحو یعنی گرامر سے واقفیت حاصل کی جاوے۔ اِس بات کو مدِ نظر رکھ کر ہم نے انگریزی زبان کی گرامر ساتھ دیدی ہے چنانچہ اس کا پہلا سبق ذیل میں درج ہے۔ مبتدی کو لازم ہے کہ اس کو دِل دیکر سمجھتا ہوُا ازبر کرتا جائے ؛

انگریزی زبان کے ۲۶ حرُوف ہیں۔ جن کو انگریزی میں (Alphabet) اَیل۔ فے۔ بیٹ حروف تہجی ( ورن بالا ) کہتے ہیں ؛

یہ حروف دو قسم کے ہیں۔ ایک کیپٹل لیٹرز (Capital letters) یعنی بڑے حروف اور دوسرے سمال لیٹرز (Small letters) یعنی چھوٹے حروف یہ دونوں کتاب ہذا کے صفحہ ۳ پر دیے گئے ہیں ؛

(۱) ہر ایک فقرے کے پہلے لفظ کا پہلا حرف جیسے He goes

(۲) نظم کی ہر ایک سطر کے پہلے لفظ کا پہلا حرف جیسے He is going &c.

(۳) خدا کے نام جیسے God, Almighty

(۴) دِنوں اور مہینوں کے نام جیسے Sunday, April

(۵) حرف I اور O جب یہ اکیلے اور معنے رکھتے ہوئے آئیں ؛

(۶) اسم معرفہ اور جو لفاظ اُنسے بنے ہوں اُنکا پہلا حرف جیسے England, English

(۷) مقولہ خاص یعنی اپنی عبارت میں دُوسرے کی عبارت کا حوالہ جو ہو اُس عبارت کے پہلے لفظ کا پہلا حرف جیسے He said "Go home"

(۸) اسم نکرہ جو بطور اسم معرفہ استعمال کیا گیا ہو اس کا پہلا حرف جیسے O Death !

(۹) کوئی ضروری لفظ جیسے اصلاح ( ریفارمیشن ) وغیرہ Reformation.

## LESSON 12. لیسن ۱۲ سبق ۱۲

| الفاظ | تلفظ | معنی | الفاظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| The | دی | وہ | As | ایز | جیسا ۔ ویسا |
| Pen | پین | قلم ۔ لیکھنی | Leg | لیگ | ٹانگ ۔ لات |
| Hit | ہٹ | مارو ۔ مار | Hen | ہین | مرغی ۔ ککڑی |
| Mix | مکس ۔ | ملاؤ | Chest | چیسٹ | صندوقچی چھاتی |
| Such | سچ | ایسا | Dish | ڈش | رکابی ۔ تھالی ۔ |
| Quilt | کوالٹ | رضائی | Till | ٹل | جبتک ۔ جوتو |
| Quill | کوال | پر کا قلم | Game | گیم | کھیل ۔ تماشہ |
| Wake | ویک | جگاؤ | Fill | فل | بھرو |
| For | فار | واسطے ۔ لئے ۔ کیونکہ | She | شی | وہ (مادہ) اُسنے |
| Me | می | مجھے ۔ مجھ کو | Lame | لیم | لنگڑا ۔ لوُہلا |
| Haste | ہیسٹ | جلدی | Tame | ٹیم | ہلا ہوا ۔ سدا ہوا |
| Kid | کڈ | میمنا ۔ لیلا | Shave | شیو | حجامت بناؤ |
| Live | لو | جیتے رہو ۔ رہو | Wild | وائلڈ | وحشی |
| Quite | کوائٹ | بالکل ۔ پورا | Mind | مائینڈ | من ۔ دل |
| Never | نے ۔ ور | کبھی نہیں | Ever | اے ۔ ور | کبھی ہمیشہ |
| Sister | سسٹر | بہن ۔ ہمشیرہ | Shady | شیڈی | سایہ دار |
| Side | سائیڈ | طرف | Baby | بے ۔ بی | بچہ ۔ طفل |
| Taste | ٹیسٹ | چکھ لو ۔ سواد | Save | سیو | بچاؤ ۔ سوائے |
| Hill | ہل | پہاڑی | Kill | کل | مار ڈالو |
| Shade | شیڈ | سایہ | Girl | گرل | لڑکی ۔ کنیا |

(۱) ch چ کا کام اور sh ش کا کام دیتے ہیں (۲) Q کے ساتھ ہمیشہ u آیا کرتا ہے اور یہ دونوں حروف کاف معہ واؤ کا کام دیتے ہیں (۳) F حرف کی آواز نہ ہی ف کی ہے اور نہ ہی واؤ کی بلکہ اِن دونوں کے درمیان میں ہے ؀

## LESSON 13. لیسن ۱۳ سبق ۱۳

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Is it his pen ? | اِز - اِٹ - ہِز - پین ؟ | کیا یہ اُس کا قلم ہے ؟ |
| No, it is my pen. | نو - اِٹ - اِز - مائی پین ؛ | نہیں یہ میرا قلم ہے ؛ |
| His hen is in a chest. | ہِز ہین - اِز - اِن اے چیسٹ ؛ | اُسکی مُرغی ایک صندوقچی میں ہے |
| Fill the cup. | فِل - دی - کپ ؛ | پیالہ بھر دو ؛ |
| Make haste. | میک - ہیسٹ ؛ | جلدی کرو ؛ |
| Shave him. | شیو - ہِم ؛ | اُس کی حجامت بناؤ ؛ |
| His kid is ill. | ہِز - کِڈ - اِز - اِل ؛ | اُس کا میمنا بیمار ہے ؛ |
| It is quite wild. | اِٹ - اِز - کوائٹ - وائلڈ | یہ بالکل وحشی ہے ؛ |
| Is she his sister ? | اِز - شی - ہِز - سِسٹر ؟ | کیا یہ اُس کی بہن ہے ؟ |
| Get me a quill. | گیٹ - می - اے - کوِل ؛ | مجھے ایک پر کا قلم لادو ؛ |
| Mix it. | مِکس - اِٹ ؛ | اِس کو مِلادو ؛ |
| Your kid is lame. | یُور - کِڈ - اِز - لیم ؛ | تمہارا میمنا لنگڑا ہے ؛ |
| My fish is in a dish. | مائی فِش - اِز - اِن اے - ڈِش ؛ | میری مچھلی ایک رکابی میں ہے |
| She is my sister. | شی - اِز - مائی - سِسٹر ؛ | وہ میری بہن ہے ؛ |
| It is of a bad taste. | اِٹ - اِز - آف - اے - بیڈ ٹیسٹ ؛ | اِس کا ذائقہ خراب ہے ؛ |
| It is his tame kid. | اِٹ - اِز - ہِز - ٹیم - کِڈ ؛ | یہ اُسکا سِدھا ہوا میمنا ہے ؛ |
| Is she never ill ? | اِز - شی - نیور - اِل ؟ | کیا وہ کبھی بیمار نہیں ہوئی ؟ |
| Sit by my side. | سِٹ - بائی - مائی - سائیڈ | میرے پاس بیٹھ جاؤ ؛ |
| It is in my mind. | اِٹ - اِز - اِن مائی - مائنڈ | یہ میرے دِل میں ہے ؛ |
| Is my baby well ? | اِز - مائی - بے بی - وِیل | کیا میرا بچہ تندرست ہے ؟ |
| Do not kill it. | ڈُو - ناٹ - کِل - اِٹ ؛ | اِس کو ہلاک مت کرو ؛ |
| She is my girl. | شی - اِز - مائی - گرل ؛ | وہ میری لڑکی (بیٹی) ہے |

# LESSON 14. لیسن ۱۴ سبق ۱۴

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Is it quite wild ? | اِز-اِٹ-کوائٹ-وائلڈ | کیا یہ بالکل وحشی ہے ؟ |
| Such a big fish. | سچ-اے-بگ-فش ٭ | اتنی بڑی مچھلی ٭ |
| Hit his leg. | ہِٹ-ہِز-لیگ ٭ | اُس کی ٹانگ کو چوٹ لگاؤ ٭ |
| It is my quilt. | اِٹ-اِز-مائی-کوالٹ ٭ | یہ میری رضائی ہے ٭ |
| Wake him. | ویک-ہِم ٭ | اُس کو جگا دو ٭ |
| Ring the bell. | رِنگ-دی-بیل ٭ | گھنٹہ (یا گھنٹی) بجاؤ ٭ |
| I live in it. | آئی-لِو-اِن-اِٹ ٭ | میں اِس میں رہتا ہوں ٭ |
| Do it as I do. | ڈُو-اِٹ-ایز-آئی-ڈُو ٭ | اِسے ایسا کرو جیسا میں کرتا ہوں |
| It is a game. | اِٹ-اِز-اے-گیم ٭ | یہ ایک کھیل ہے ٭ |
| Do it till I go. | ڈُو-اِٹ-ٹِل-آئی-گو ٭ | اِسکو کرو جبتک میں جاؤں ٭ |
| Is it shady ? | اِز-اِٹ-شیڈی ٭ | کیا یہ سایہ دار ہے ؟ |
| Save his kid. | سیو-ہِز-کِڈ ٭ | اس کے میمنے کو بچاؤ ٭ |
| Is it a game ? | اِز-اِٹ-اے-گیم ؟ | کیا یہ ایک کھیل ہے ؟ |
| Do it for me. | ڈُو-اِٹ-فار-می ٭ | یہ میرے لئے کرو ٭ |
| It is a big hen. | اِٹ-اِز-اے-بگ-ہین ٭ | یہ ایک بڑی مُرغی ہے ٭ |
| She is kind to him. | شی-اِز-کائنڈ-ٹُو-ہِم ٭ | وُہ (مادہ) اُسپر مہربان ہے |
| It is a big bell. | اِٹ-اِز-اے-بگ-بیل ٭ | یہ ایک بڑا گھنٹہ ہے ٭ |
| Take it for me. | ٹیک-اِٹ-فار-می ٭ | یہ میرے لئے لے لو ٭ |
| Sell his hen. | سیل-ہِز-ہین ٭ | اُس کی مُرغی بیچ ڈالو ٭ |
| I will sell it. | آئی-وِل-سیل-اِٹ ٭ | میں اِس کو بیچ ڈالوں گا ٭ |
| Is he kind ? | اِز-ہی-کائنڈ ؟ | کیا وُہ مہربان ہے ؟ |
| It is a hill. | اِٹ-اِز-اے-ہِل ٭ | یہ ایک پہاڑی ہے ٭ |

# بسق ۱۵ LESSON 15. لیسن ۱۵

## Grammar. صرف نحو - گرامر (ویاکرن)

۱ - انگریزی حروف دو طرح کے ہیں - ایک واؤل Vowel حرُوفِ علت (سوُر) اور دوسرے کونسونینٹ Consonant حروف صحیح (وینجن)

۲- A vowel is a letter which can be sounded by itself.

حرفِ علت وُہ ہے جو اپنے آپ بولا جاسکتا ہے - یعنی اُس کے بولنے میں دُوسرے حروف کی مدد نہیں لی جاتی - وہ یہ پانچ ہیں a e i o u ❖

۳ - w اور y بھی واؤل (حرفِ علت) ہیں جب وہ سیلے بل کے شروع میں نہ ہوں اور جب اِن کی آواز واؤ اور یے نہ ہو جیسے saw اور boy میں ❖

۴ - باقی سب حروف کونسونینٹ یعنی حروفِ صحیح ہیں - سوائے w اور y کے جب وہ سِلے بَل کے شرُوع میں ہوں - جیسے we اور you ہیں ❖

۵- saw میں w حرفِ علت اور we میں w حرفِ صحیح ہے - اِسی طرح baby میں y حرفِ علت ہے - اور you میں y حرف صحیح ہے ❖

۶- A syallable is as much of a word as can be sounded at once.

سِلے بَل لفظ کا اُس قدر حصّہ ہے جو ایک ہی دفعہ بولا جاسکے - جیسے No, My, So Ox یہ ایک ہی دفعہ بولے جاتے ہیں ❖

۷ - ایک سِلے بَل کے لفظ کو انگریزی میں Monosyllable مونوسِلے بَل کہتے ہیں

۸ - دو سِلے بَل کا لفظ Dissyllable ڈِس سِلے بَل کہلاتا ہے جیسے Sis-ter یہ دو سِلے بَل Sis اور ter ہیں ❖

۹ - تین سِلے بَل کا لفظ Trissyllable ٹرس سِلے بَل کہلاتا ہے - جیسے ❖ Do-wa-ger

۱۰ - تین سے زیادہ سِلے بَل کے لفظ کو پولی سِلے بَل Polysyllable کہتے ہیں - جیسے ❖ Sis-ter-in-law

# LESSON 16. لیسن ۱۶ سبق ۱۶

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Child | چائلڈ | بچّہ - بالک - طفل | Done | ڈَن | کیا ہُوا (کردہ) |
| Find | فائینڈ | پاؤ - کھوجو - نکالو | Some | سَم | کچھ - چند - کوئی |
| Size | سائز | قد - مقدار - ماپ | Dove | ڈَو | فاختہ - قمری |
| Lazy | لیزی | سُست - کاہل | Love | لَو | پیار کرو |
| Mile | مائیل | میل (پونے ۳/۴ کوس) | One | وَن | ایک - یک |
| Old | اولڈ | بوڑھا - پُرانا | Two | ٹُو | دو (۲) |
| Cold | کولڈ | ٹھنڈا - سرد | Comfort | کمفرٹ | آرام - آسائش |
| Hold | ہولڈ | تھام لو - پکڑو | Rude | رُوڈ | گستاخ - بے ادب - گنوار |
| Told | ٹولڈ | کہا - بولا | Rule | رُول | قاعدہ - لکیر |
| Hope | ہوپ | اُمید - آرزو - آشا | Duty | ڈیوٹی | فرض - کرتویہ - محصول |
| Rope | روپ | رسّا - کمند | Put | پُٹ | رکھو - پیش کرو |
| Hole | ہول | سوراخ - چھید | Bull | بُل | سانڈ - نرگاؤ |
| Home | ہوم | گھر - مسکن - دیش | Pull | پُل | کھینچو |
| Bone | بون | ہڈی - اُستخوان | Full | فُل | بھرا ہُوا |
| Dome | ڈوم | گنبد - | Useful | یُوزفل | مُفید - لابھدائک |
| To | ٹُو | کو - تک | Bush | بُش | جھاڑی |
| Who | ہُو | جو - کون | Push | پُش | دھکیلو |
| Whose | ہُوز | کس کا - جس کا | Ruler | رُولر | رُول - حاکم |
| Wolf | وُلف | بھیڑیا - گرگ | Ass | ایس | گدھا - خر |
| Very | ویری | بہت - بالکل | Arm | آرم | بازو - باہنہ |
| Are | آر | ہیں - | Cart | کارٹ | گاڑی - چھکڑا |
| Sold | سولڈ | بیچا - فروخت کیا | Gold | گولڈ | سونا - طلا |
| Fold | فولڈ | تہ کرو - لپیٹ دو | Bold | بولڈ | بہادر - دلیر |

# LESSON 17. لیسن ١٧ سبق ١٧

| لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| It is my duty. | اِٹ۔ اِز۔ مائی۔ ڈیوٹی ؛ | یہ میرا فرض ہے ؛ |
| Is it his duty ? | اِز۔ اِٹ۔ ہِز۔ ڈیوٹی ؟ | کیا یہ اُسکا فرض ہے ؟ |
| Give me a ruler. | گو۔ می۔ اے۔ رُولر ؛ | مجھے ایک رُول دو ؛ |
| She is very lazy. | شی۔ اِز۔ ویری۔ لیزی ؛ | وہ عورت بہت سست ہے ؛ |
| Is she very lazy ? | اِز۔ شی۔ ویری۔ لیزی ؟ | کیا وہ عورت بہت سُست ہے ؟ |
| It is very useful. | اِٹ۔ اِز۔ ویری۔ یُوزفل ؛ | یہ بہت مُفید ہے ؛ |
| It is a bush. | اِٹ۔ اِز۔ اے۔ بُش ؛ | یہ ایک جھاڑی ہے ؛ |
| Is it very cold ? | اِز۔ اِٹ۔ ویری۔ کولڈ ؟ | کیا یہ بہت ٹھنڈا ہے ؟ |
| It is my rope. | اِٹ۔ اِز۔ مائی۔ روپ | یہ میرا رسا ہے ؛ |
| It is very fast. | اِٹ۔ اِز۔ ویری فاسٹ | یہ بہت تیز ہے ؛ |
| Go home, my child ! | گو۔ ہوم۔ مائی۔ چائلڈ ؛ | میرے لڑکے : گھر جاؤ ؛ |
| He told me so | ہی۔ ٹولڈ۔ می۔ سو ؛ | اُس نے مجھے ایسا کہا ؛ |
| A hole in my cap. | اے۔ ہول۔ اِن مائی کیپ | ایک سوراخ میری ٹوپی میں ؛ |
| Give him a bone. | گو۔ ہِم۔ اے۔ بون ؛ | اسکو ایک ہڈی دو ؛ |
| It is my bone. ? | اِٹ۔ اِز۔ مائی۔ بون ؟ | یہ میری ہڈی ہے ؟ ؛ |
| Is it his bone ? | اِز۔ اِٹ۔ ہِز۔ بون ؟ | کیا یہ اُسکی ہڈی ہے ؟ |
| Give him a rope. | گو ہم۔ اے۔ روپ ؛ | اسکو ایک رسہ دو ؛ |
| He has no hope. | ہی۔ ہیز۔ نو۔ ہوپ ؛ | اُس کو کوئی اُمید نہیں ؛ |
| Whose son is he ? | ہوز۔ سَن۔ اِز۔ ہی ؛ | وہ کس کا لڑکا ہے ؟ |
| Who is he ? | ہُو۔ اِز۔ ہی ؟ ؛ | وہ کون ہے ؟ |
| It is a wolf. | اِٹ۔ اِز۔ اے۔ والف ؛ | یہ ایک بھیڑیا ہے ؛ |
| It is his wolf. | اِٹ۔ اِز۔ ہِز۔ وُلف ؛ | یہ اُسکا بھیڑیا ہے ؛ |
| It is his rope. | اِٹ۔ اِز۔ ہِز۔ روپ | یہ اُسکا رسا ہے ؛ |

# LESSON 18. لیسن ۱۸ سبق ۱۸

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| It is your duty | اِٹ - اِز - یور - ڈیوٹی ؛ | یہ تمہارا فرض ہے ؛ |
| I am not lazy. | آئی - ایم - ناٹ لیزی ؛ | میں سُست نہیں ہوں ؛ |
| It is my cart. | اِٹ - اِز - مائی - کارٹ ؛ | یہ میرا چھکڑا ہے ؛ |
| Put it in his cart. | پُٹ - اِٹ - اِن - ہز - کارٹ ؛ | اُسکو اُسکے چھکڑے میں رکھو |
| I told him so. | آئی - ٹولڈ - ہم - سو ؛ | میں نے اُسکو ایسا کہا ؛ |
| A hole in my box. | اے - ہول - اِن - مائی - باکس | میرے صندوق میں ایک سوراخ |
| Is it his cup ? | اِز - اِٹ - ہز - کپ ؟ | کیا یہ اُسکا پیالہ ہے ؟ |
| No, it is my rope | نو - اِٹ - اِز - مائی - روپ | نہیں یہ میرا رسا ہے ۔ |
| Is it a wild dog ? | اِز - اِٹ - اے - وائلڈ - ڈاگ ؟ | کیا یہ ایک جنگلی کتا ہے ؟ |
| It is his bull. | اِٹ - اِز - ہز - بُل ؛ | یہ اُس کا سانڈ ہے ؛ |
| It is not full. | اِٹ - اِز - ناٹ - فُل ؛ | یہ بھرا ہوا نہیں ہے ؛ |
| Push it. | پُش - اِٹ ؛ | اس کو دھکیلو ؛ |
| It is my home. | اِٹ - اِز - مائی - ہوم ؛ | یہ میرا گھر ہے ؛ |
| Who are you ? | ہُو - آر - یو ؟ | تم کون ہو ؟ |
| What is your name? | وہاٹ - اِز - یُور - نیم ؟ | تمہارا کیا نام ہے ؟ |
| My name is Rama. | مائی - نیم - اِز - رام | میرا نام رام ہے ؛ |
| He is my son. | ہی - اِز - مائی - سَن ؛ | وہ میرا لڑکا (بیٹا) ہے |
| She is my sister | شی - اِز - مائی - سِسٹر ؛ | وہ میری بہن ہے ؛ |
| Do your duty. | ڈُو - یُور - ڈیوٹی ؛ | اپنا فرض ادا کرو ۔ |
| What is my duty ? | وہاٹ - اِز - مائی - ڈیوٹی ؟ | میرا کیا فرض ہے ؟ |
| Rama is my son | رام - اِز - مائی - سَن | رام میرا بیٹا ہے ؛ |
| It is not hot. | اِٹ - اِز - ناٹ - ہاٹ ؛ | یہ گرم نہیں ہے ؛ |
| Is it hot ? | | کیا یہ گرم ہے |

# LESSON 19. لیسن ١٩ سبق ١٩

## Grammar صرف نحو - گرامر - ویاکرن

### PARTS OF SPEECH. بولی کے حصے - پارٹز آف سپیچ

جیسا کہ ایک جنگل کے درختوں کی تعداد شمار کرتے وقت اُن کو مختلف اقسام جیسا شیشم - چیل - کیکڑ وغیرہ میں بانٹا جاتا ہے اسی طرح ہر ایک بولی کو آسان کرنے کے لئے اُس کے حصے کر دیئے گئے ہیں ؛

انگریزی زبان حسب ذیل آٹھ حصوں میں بانٹی گئی ہے :-

1. Noun. اسم (ناؤن)
2. Pronoun. ضمیر (پروناؤن)
3. Verb. فعل (ورب)
4. Adjective. صفت (ایڈجیکٹو)
5. Adverb. ظرف (ایڈورب)
6. Preposition. جار (پریپوزیشن)
7. Conjunction. عطف (کنجکشن)
8. Interjection. ندا (انٹرجیکشن)

## 1 NOUN ١ - اسم - ناؤن

A noun is the name of a person, place or thing as Rama, home, bell, well, fox, cat, rat.

ناؤن ایک شخص - جگہ یا چیز کا نام ہے جیسے رام - گھر - گھنٹہ - کنواں - لومڑ - بلی - چوہا ؛

پچھلے سبقوں میں بہت سے ناؤن آچکے ہیں - مبتدی کو چاہیئے کہ اِن سب کو پہچانے اور جس قدر سبق اُس نے آج تک پڑھے ہیں اُن سب کو پھر ایک دفعہ پڑھے - بلکہ ہر روز وقت ملنے پر اُن کو دُہرایا کرے - ایسا کرنے سے اُس کو آگے آنیوالے سبقوں کے پڑھنے میں بہت آسانی ہوگی اور انگریزی میں بولنا لکھنا جلد آجائے گا

## LESSON 20. لیسن ۲۰ سبق ۲۰

| لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Hour ۱ | اَور | گھنٹہ۔ساعت |
| Minute. | منٹ | مِنٹ۔پَل |
| Second. | سیکنڈ | سیکنڈ۔ثانیہ |
| Day. | ڈے | دِن۔روز |
| Night. ۲ | نائٹ | رات۔شب |
| Week | ویک | ہفتہ۔ستوارہ |
| Month. | منتھ | مہینہ۔ماہ |
| Year. | ایَر | سال۔برس |
| Century. | سینچری | صدی |
| To-day. | ٹُوڈے | آج۔اِمروز |
| To-night. | ٹُونائیٹ | آج رات |
| To-morrow. | ٹُومارو | کل جو آویگا |
| Noon | نُون | دوپہر |
| Afternoon | آفٹرنُون | سہ پہر |

### مہینوں کے نام

| لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| January. | جنوری | جنوری |
| February. | فیبروری | فروری |
| March. | مارچ | مارچ |
| April. | اپریل | اپریل |
| May. | مئی | مئی |
| June | جون | جون |
| July. | جولائی | جولائی |
| August. | اگست | اگست |
| September. | سپتمبر | سپتمبر |
| October. | اکٹوبر | اکتوبر |
| November. | نومبر | نومبر |
| December. | ڈسمبر | دسمبر |

### دِنوں کے نام

| لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Sunday. | سَنڈے | اتوار۔یکشنبہ |
| Monday. | مَنڈے | سوموار۔دوشنبہ |
| Tuesday. | ٹیوزڈے | منگوار۔سہ شنبہ |
| Wednesday | ویڈنسڈے | بدھوار۔چہارشنبہ |
| Thursday. | تھرسڈے | جمعرات۔پنجشنبہ |
| Friday. | فرائیڈے | جمعہ۔شکروار |
| Saturday. | سٹیرڈے | ہفتہ۔شنکروار |

۱ hour میں h آواز نہیں دیتا دوسری کئی جگہ بھی h آواز نہیں دیا کرتا وہ موقعہ موقعہ پر بتایا جاویگا۔ ۲ میں gh کی آواز نہیں۔

دنوں کے نام سورج چاند اور دیگر سیاروں کے ناموں پر ہندی دنوں کے ناموں کے موافق ہیں جیسے Sunday سورج کا دن یعنی اتوار Monday مون چاند کا دن سوموار۔ اسی طرح باقی دنوں کے نام بھی ستاروں کے ناموں پر ہیں

## LESSON 21. لیسن ۲۱ سبق ۲۱

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| What day is to-day ? | وہاٹ - ڈے - اِز - ٹو - ڈے ؛ | آج کیا دن ہے ؛ |
| To-day is Monday. | ٹو - ڈے - اِز - منڈے ؞ | آج سوموار ہے ؞ |
| He came yesterday. | ہی - کیم - یسٹرڈے ؞ | وہ کل آیا تھا ؞ |
| Will he go to-morrow ? | وِل - ہی - گو - ٹومارو ؛ | کیا وہ کل جائیگا ؛ |
| Is it night ? | اِز - اِٹ - نائیٹ ؛ | کیا یہ رات ہے ؛ |
| No, it is day. | نو - اِٹ - اِز - ڈے ؞ | نہیں یہ دن ہے ؞ |
| To-day is Tuesday. | ٹو - ڈے - اِز - ٹیوزڈے | آج منگل کا دن ہے ؞ |
| Yesterday was Monday | یسٹرڈے - واز منڈے ؞ | کل سوموار تھا ؞ |
| To-morrow will be Wednesday. | ٹومارو - وِل - بی ویڈنسڈے | کل بدھوار ہوگا - |
| Is it noon ? | اِز - اِٹ - نون ؛ | کیا یہ دوپہر ہے ؛ |
| No, it is afternoon. | نو - اِٹ - اِز - آفٹرنون ؞ | نہیں یہ سہ پہر ہے ؞ |
| The night is very cold. | دی نائیٹ اِز - ویری - کولڈ ؞ | رات بہت سرد ہے |
| The day is very hot. | دی - ڈے اِز ویری - ہاٹ | دن بہت گرم ہے |
| We will go on Sunday. | وی وِل گو اون - سنڈے | ہم اتوار کو جائیں گے |
| His sister will come in April. | ہز - سسٹر - وِل - کم اِن - اپریل ؞ | اُس کی بہن اپریل میں آئے گی ؞ |
| I will come to-morrow. | آئی - وِل - کم - ٹومارو ؞ | میں کل آؤنگا ؞ |
| Do not go in it. | ڈو - ناٹ - گو - اِن - اِٹ ؞ | اِس میں مت جاؤ ؞ |
| I will go on Monday. | آئی - وِل - گو - آن منڈے | میں سوموار جاؤنگا ؞ |
| Nights are very cold. | نائیٹس آر - ویری - کولڈ | راتیں بہت سرد ہیں |

مبتدی کو چاہیئے - کہ وہ گذشتہ سبقوں کو ہر روز ایک بار ضرور دُہرائے - ایسا کرنے سے اس کو آگے آنے والے سبقوں کو پڑھنے میں بہت آسانی ہوگی - اگر وہ ایسا نہ کرے گا تو پڑھنے سے اُس کا دل اُکتا جائے گا ؞

## LESSON 22. لیسن ۲۲ سبق ۲۲

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| One | وَن | ایک ۱ | Nineteen | نائنٹین | اُنیس ۱۹ |
| Two | ٹُو | دو ۲ | Twenty | ٹوئنٹی | بیس ۲۰ |
| Three | تھری | تین ۳ | Twenty-one | ٹوئنٹی وَن | اکیس ۲۱ |
| Four | فور | چار ۴ | Twenty-two | ٹوئنٹی ٹو | بائیس ۲۲ |
| Five | فائیو | پانچ ۵ | Twenty-three | ٹوئنٹی تھری | تئیس ۲۳ |
| Six | سِکس | چھ ۶ | Twenty-four | ٹوئنٹی فور | چوبیس ۲۴ |
| Seven | سیوِن | سات ۷ | Twenty five | ٹوئنٹی فائیو | پچیس ۲۵ |
| Eight | ایٹ | آٹھ ۸ | Twenty-six | ٹوئنٹی سکس | چھبیس ۲۶ |
| Nine | نائین | نو ۹ | Twenty-seven | ٹوئنٹی سیون | ستائیس ۲۷ |
| Ten | ٹین | دس ۱۰ | Twenty-eight | ٹوئنٹی ایٹ | اٹھائیس ۲۸ |
| Eleven | الیون | گیارہ ۱۱ | Twenty-nine | ٹوئنٹی نائین | اُنتیس ۲۹ |
| Twelve | ٹویلو | بارہ ۱۲ | Thirty | تھرٹی | تیس ۳۰ |
| Thirteen | تھرٹین | تیرہ ۱۳ | Forty | فارٹی | چالیس ۴۰ |
| Fourteen | فورٹین | چودہ ۱۴ | Fifty | فِفٹی | پچاس ۵۰ |
| Fifteen | فِفٹین | پندرہ ۱۵ | Sixty | سکسٹی | ساٹھ ۶۰ |
| Sixteen | سِکسٹین | سولہ ۱۶ | Seventy | سیونٹی | ستّر ۷۰ |
| Seventeen | سیونٹین | سترہ ۱۷ | Eighty | ایٹی | اسّی ۸۰ |
| Eighteen | ایٹین | اٹھارہ ۱۸ | Ninety | نائنٹی | نوّے ۹۰ |

تیس کے اُوپر اکتیس وغیرہ اسی طرح بنتے ہیں جس طرح بیس کے اُوپر اکیس بنے ہیں جیسے اکتیس کیلئے
Thirty one پینتیس کیلئے Thirty five اِسی طرح چالیس کیلئے Forty
کا لفظ ہے جس قدر زائد بنانے ہوں وہ ہندسہ آگے لگا دو۔ مثلاً چھیالیس بنانے کے لیئے
Forty کیساتھ Six لگانے سے Forty six بنا باقی بیچ میں کی تعداد سب اسی طرح بنیگی۔

# LESSON 23. لیسن ۲۳ سبق ۲۳

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Thin | تھِن | دُبلا - پتلا - باریک | More | مور | زیادہ - زیادہ تر |
| Fat | فیٹ | موٹا - فربہ | Or | اور | یا - خواہ - کہ |
| Sing | سِنگ | گاؤ | Want | وانٹ | حاجت - ضرورت |
| Song | سونگ | گیت - بھجن | Wonder | وانڈر | تعجب - عجوبہ |
| Hare | ہیر | خرگوش - سہا | Any | اینی | کچھ - کوئی |
| Onion | اَونی اَن | پیاز - گٹھا | Sofa | سوفا | کوچ - پلنگ |
| Opium | اوپی اَم | افیون - افیم | Son | سَن | بیٹا پوت - لڑکا |
| Mason | مَیسن | معمار - راج | Sun | سَن | سورج - آفتاب |
| Camel | کیمل | اونٹ - شُتر | Moon | مُون | چاند - ماہ |
| Open | اَوپن | کھولو - کھُلا | Idle | آئیڈل | سُست - کاہل |
| Wash | واش | دھو ڈالو | Sure | شُوَار | یقین |
| Sugar | شوگر | چینی - کھانڈ | Here | ہیر | یہاں - اس جگہ |
| Shop | شاپ | دُکان - کارخانہ | Hair | ہیر | بال - پشم - گیش |
| Horse | ہورس | گھوڑا - اسپ | Cure | کیور | چنگا کرو - عِلاج |
| Shall | شیل | گا - گی - گے | Pure | پیُور | پاک - خالص |
| Loss | لاس | نقصان - گھاٹا | Care | کیر | پرواہ کر - خبر لے |
| Soft | سافٹ | نرم - ملائم | Mere | مِیر | محض - صرف |
| Bird | برڈ | پرند - پنچھی | There | دِیر | وہاں - اُس جگہ |
| Fire | فائر | آگ - شعلہ | Dirty | ڈرٹی | میلا - گندہ - غلیظ |
| Hire | ہائر | کرایہ کرلو | Burn | برَن | جلاؤ - پھونکو |
| Were | وَر | تھے | Work | وَرک | کام - محنت |
| Good | گُڈ | اچھا - نیک | Fun | فَن | کھیل - تماشہ |

## LESSON 24. لیسن ۲۴ سبق ۲۴

| فقرے | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| She is very fat. | شی - اِز - ویری - فیٹ ÷ | وہ بہت موٹی ہے ÷ |
| Sing me a song. | سِنگ - می - اے - سانگ | مجھے ایک گیت سُناؤ ÷ |
| Is it his bird ? | اِز - اِٹ - ہز - برڈ ÷ | کیا یہ اُس کا پرند ہے ؟ |
| Is it his onion ? | اِز - اِٹ - ہز - اونی اَن ÷ | کیا یہ اُس کا پیاز ہے ؟ |
| It is my horse. | اِٹ - اِز - مائی - ہارس ÷ | یہ میرا گھوڑا ہے ÷ |
| Is it her hare ? | اِز - اِٹ - ہر - ہیَر ؟ | کیا یہ اُس کا خرگوش ہے ؟ |
| It is my camel. | اِٹ - اِز - مائی - کیمل ÷ | یہ میرا اُونٹ ہے ÷ |
| My bed is soft. | مائی - بیڈ - اِز - سافٹ ÷ | میرا بستر نرم ہے ÷ |
| Wash your hands. | واش - یور - ہینڈز ÷ | اپنے ہاتھ دھو ڈالو ÷ |
| Put some sugar in it. | پُٹ - سَم - شوگر - اِن - اِٹ ÷ | اِس میں کچھ چینی ڈالو ÷ |
| He is my son. | ہی - اِز - مائی - سَن ÷ | وہ میرا بیٹا ہے ÷ |
| The sun is very hot. | دی - سَن - اِز - ویری - ہاٹ ÷ | دھوپ بہت تیز ہے ÷ |
| Is she here to-day ? | اِز - شی - ہیر - ٹو - ڈے ؟ | کیا وہ آج یہاں ہے ؟ |
| He is a mere child. | ہی - اِز - اے - میر - چائلڈ | وُہ محض بچہ ہے ÷ |
| It is very thin. | اِٹ - اِز - ویری - تھِن ÷ | یہ بُہت دُبلا ہے ÷ |
| Go to his shop. | گو - ٹُو - ہز - شاپ ÷ | اُس کی دوکان کو جاؤ |
| He shall sing. | ہی - شیل - سِنگ ÷ | وہ گائے گا ÷ |
| Will I do it ? | وِل - آئی - ڈُو - اِٹ ؟ | کیا میں یہ کرونگا ؟ |
| Cure him. | کیور - ہِم ÷ | اُسے اچھا کرو ÷ |
| It is pure. | اِٹ - اِز - پیور ÷ | یہ خالص ہے ÷ |
| He will care for it. | ہی - وِل - کیر - فار - اِٹ ÷ | وہ اُس کی پرواہ کریگا ÷ |
| He has pure opium. | ہی - ہیز - پیور - اوپی اَم | وہ خالص افیم رکھتا ہے |
| He is a dirty man. | ہی - اِز - اے - ڈرٹی - مین | وہ [illegible] آدمی ہے |

## LESSON 25. لیسن ۲۵ سبق ۲۵

### Grammar. صرف نحو - گرامر

### NOUN. اِسم - ناؤن

(اسم کی حسب ذیل پانچ قسمیں ہیں)

(1) Proper Noun پراپر ناؤن یعنی اِسم معرفہ خاص شخصوں جگہوں یا چیزوں کے نام ہیں جیسے London لنڈن Rama رام Ali علی ❖

(2) Common Noun کامن ناؤن وہ نام ہے جو ایک قسم کی سب چیزوں پر عاید ہو سکے جیسے Cow کو - گائے Pen پین - قلم Plant پلانٹ - پودا ❖

(3) Material Noun مے ٹیری اَل ناؤن مادے کے اقسام کو ظاہر کرتے ہیں جیسے Iron آئرن - لوہا Gold گولڈ - سونا Copper کوپر - تانبا ❖

(4) Abstract Noun ایبسٹریکٹ ناؤن یعنی حاصل صفت - جیسے Redness ریڈنس سرخی Goodness گُڈنیس نیکی Badness بیڈنیس بدی ❖

(5) Collective Noun کولیکٹیو ناؤن یعنی اسم جماعت جیسے کراوڈ Crowd بھیڑ - انبوہ Army آرمی - فوج Flock فلاک - گلہ Class کلاس جماعت ❖

کامن ناؤن کے حسب ذیل چار لوازمات ہیں ❖

(1) Number نمبر (2) Gender جینڈر (3) Person پرسن (4) Case کیس

NUMBER (۱) نمبر (۱) صیغہ

واحد یا جمع کا نام Number نمبر ہے ❖ واحد کو Singular اور جمع کو Plural بلورل کہتے ہیں ❖ کامن ناؤن کے سوا اور کسی ناؤن کا نمبر نہیں ہوتا - اگر ہو تو وہ کامن ناؤن ہو جاتا ہے ❖

مبتدی کو چاہیئے کہ پہلے پڑھے ہوئے سبقوں میں اِسموں کو قسم وار پہچانے

# LESSON 26. لیسن ۲۶ سبق ۲۶

## RELATIVES AND FRIENDS. رشتہ دار اور دوست

| لفظ | تلفظ | معنی | لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Daughter ۱-۲ | ڈاٹر | بیٹی - دُختر | Matron | میٹرن | شادی شدہ عورت |
| Mother | مدر | ماں - ماتا - مادر | Nurse | نرس | دایہ |
| Brother | برَدر | بھائی - برادر | Neighbour | نیبر ۲ | ہمسایہ |
| Father | فادر | باپ - پتا - باپو | Master | ماسٹر | استاد - مالک |
| Aunt | آنٹ | چچی - پھوپھی | Teacher | ٹیچر | اُستاد |
| Uncle | آنکل | چچا - ماموں | Mistress | مسٹرس | اُستانی - مالکہ |
| Wife ۳ | وائف | جورو بیرم پتنی | Cousin | کزن | چچیرا بھائی |
| Sister | سسٹر | بہن ہمشیرہ | Woman | وومین ۵ | عورت |
| Nephew ۴ | نیویو | بھتیجا | Slave | سلیو | غلام - داس |
| Niece | نیس | بھتیجی | Maid | میڈ | لونڈی - کنواری |
| Child | چائیلڈ | بچّہ - طفل | Infant | اِنفینٹ | ننھا بچہ |
| Husband | ہسبنڈ | خاوند - پتی | Heir | ہیر | وارث |
| Widow | وِڈو | بیوہ - رانڈ | Friend | فرینڈ | دوست - یار |
| Widower | وڈور | رنڈوا | Cook | کک | رسویا خانساماں |
| Youth | یوتھ | جوانی | Son | سن | بیٹا - پُتر |

جو پڑھو - اُس کو خوب یاد کرو اور ساتھ ہی سمجھتے جاوٴ ؀

۱-۲ gh کی آواز نہیں بولی جاتی ؀
۳ زوجہ اپنی عورت یعنی پتنی ؀
۴ ph کی آواز پھ کی ہے ؀
۵ ہر ایک عورت کے لئے یہ لفظ ہے ؀

| الفاظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| Daughter-in-law | ڈاٹر - اِن - لا | بہو - نوہ - بیٹے کی زوجہ |
| Mother-in-law | مدر - اِن - لا | ساس |
| Father-in-law | فادر - اِن - لا | خسر - سسر |
| Brother-in-law | برادر - اِن - لا | سالا - جیٹھ - دیور |
| Son-in-law | سَن - اِن - لا | داماد - جوائی |
| Elder-brother | ایلڈر - برادر | بڑا بھائی |
| Younger-brother | ینگر - برادر | چھوٹا بھائی |
| Grand-son | گرینڈ سَن | پوتا - دوہتا - |
| Grand-father | گرینڈ فادر | دادا |
| Great-grand-father | گریٹ گرینڈ فادر | پڑدادا |
| Grand-mother | گرینڈ مدر | دادی |
| Great-grand-mother | گریٹ گرینڈ مدر | پڑدادی |
| God-mother | گاڈ مدر | دھرم ماتا |
| God-father | گاڈ فادر | دھرم پتا |
| Foster-mother | فاسٹر مدر | دایہ |
| Maternal uncle | میٹرنل انکل | ماموں |
| Step-mother | سٹیپ مدر | سوتیلی ماں |
| Maternal aunt | میٹرنل آنٹ | مامی - ماسی |
| Maternal grand-father | میٹرنل گرینڈ فادر | نانا |
| Maternal grand-mother | میٹرنل گرینڈ مدر | نانی |
| Great-grand-son | گریٹ گرینڈ سَن | پڑپوتا - پڑدوہتا |

| الفاظ | تلفظ | معنی | الفاظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Off ۱ | آف | دُور کا | Ashes | آشیز۳ | راکھ - سواہ |
| Present | پریذنٹ | حاضر۔موجود | Sackcloth | سیک کلاتھ | ٹاٹ - موٹا کپڑا |
| Married | میرڈ | بیاہا گیا | Left | لیفٹ | چھوڑا - بایاں |
| Girl | گرل | لڑکی پُتری-کنیا | Behind | بی ہائینڈ | پیچھے یا بعد |
| Educated | ایجوکیٹیڈ | لکھی پڑھی خواندہ | Search | سرچ ۴ | تلاش - کھوج |
| Know ۲ | نو | جانو | Good-bye | گڈ بائی | خدا حافظ |
| Nothing | نہ تھنگ | کچھ نہیں | Friendly | فرینڈلی | دوستانہ |
| About | اَبوٹ | بابت اِدھر اُدھر | Conversa tion نمبر ۵ | کنورسیشن | گفتگو - وارتالاپ |
| Servant | سروینٹ | نوکر - داس | | | |
| Dowry | ڈوری | داج - جہیز | That | دیٹ | وہ - جو - کہ |
| Certainly | سرٹن لی | یقیناً - نسچے کر کے | For | فار | کیونکہ - واسطے |
| Bride | برائڈ | دُلہن - لاڑی | Sitting | سٹنگ | بیٹھا ہوا |
| Fond | فانڈ | ولدادہ - مشتاق | Where | وہیر | کہاں |
| Poorman | پُورمین | غریب آدمی | See | سی | دیکھو |
| Died | ڈائیڈ | مرگیا | Gone | گون | گیا ہوا |

نمبر ۱ میں ff کی آواز ف کی ہے ❖

نمبر ۲ میں n کے پہلے جو k آتا ہے آواز نہیں دیتا ❖

نمبر ۳ میں sh کی آواز ش کی ہے ❖

نمبر ۴ میں e کی کوئی آواز نہیں ❖

نمبر ۵ tion کی آواز ہمیشہ شن کی ہوتی ہے ❖

جو سبق پڑھوائے اچھی طرح یاد کرو - ایسا کرنے سے تم انگریزی زبان جلد سیکھ جاؤگے ❖

## LESSON 27. لیسن ۲۷ سبق ۲۷

### Grammar. صرف نحو - گریمر

**NUMBER** صیغہ ۔ نمبر

Proper Noun پراپر ناؤن چونکہ خاص جگہ ۔ شخص یا چیز کا نام ہوتا ہے اسلئے اِس کا پلورل Plural جمع نہیں ہوتا وہ ہمیشہ صیغہ واحد ہی رہتا ہے ۔ جیسا London ایک شہر کا نام ہے یا Gobind ایک لڑکے کا نام ہے ۔

Common Noun کے جمع بنانے کے حسب ذیل مختلف قواعد ہیں ۔

(۱) بہت سے الفاظ کے آخر میں صرف حرف S. لگانے سے جمع بن جاتا ہے جیسے

| Singular | سنگولر | واحد | Plural | پلورل | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| Boy | بوئے | لڑکا | Boys | بوئز | لڑکے |
| House | ہوس | گھر | Houses | ہوسِز | بہت گھر |
| Dog | ڈوگ | کُتّا | Dogs | ڈوگس | کُتّے |
| Cat | کیٹ | بِلّی | Cats | کیٹس | بِلّیاں |
| Rope | روپ | رسّا | Ropes | روپس | رسّے |
| Cow | کاؤ | گائے | Cows | کاؤز | گائیں |
| Bird | پرندہ | برڈ | Birds | برڈس | پرندے |
| Pen | پین | قلم | Pens | پینز | قلمیں |
| Hen | ہن | مُرغی | Hens | ہنز | مُرغیاں |
| Star | سٹار | ستارہ | Stars | سٹارز | ستارے |
| Flea | فلی | مچھر | Fleas | فلیس | بہت مچھر |
| Cup | کیپ | پیالہ | Cups | کپس | پیالے |
| Hope | ہوپ | اُمید ۔ آشا | Hopes | ہوپس | اُمیدیں |

جو ہے ہواس کو خوب یاد کرو ایسا کرنے سے عالم بن جاؤ گے

# LESSON 28.

## FRIENDLY CONVERSATION.

1. Where is your father ?
2. He has gone to see his daughter-in-law off.
3. Was not your brother present here ?
4. He had gone to his maternal uncle.
5. What for ?
6. His uncle's son was going to be married.
7. Where has he been married ?
8. He has been married to the daughter of his God father.
9. Is the girl educated or not ?
10. I know nothing about it.
11. I hear that the girl will be given one servant and two maids in dowry.
12. Certainly for the bride's mother is very fond of her.
13. What about your neighbour ?
14. The poor man's father has died and he is sitting in sack cloth and ashes.
15. He has left a daughter behind.
16. He will have her married.
17. He is in search of an educated youth.
18. Good-bye, brother.

## سبق ۲۸ دوستانہ گفتگو (فرینڈلی کنورسیشن)

| معنے | تلفظ |
| --- | --- |
| ۱ - آپ کے والد کہاں ہیں؟ | ۱- وہیر-اِز-یور-فادر؟ |
| ۲ - وہ اپنی بہو کو رخصت کرنے گئے ہیں ✤ | ۲- ہی ہیز-گان-ٹو-سی-ہز-ڈاٹران لا-آف ✤ |
| ۳ - کیا آپ کے بھائی یہاں موجود نہ تھے؟ | ۳- واز-ناٹ-یور-برادر-پریزنٹ-ہیر ✤ |
| ۴ - وہ اپنے ماموں جی کے ہاں گئے ہوئے تھے | ۴- ہی-ہیڈ-گون-ٹو-ہز-میٹرنل-انکل ✤ |
| ۵ - کیا وجہ-کس لئے؟ | ۵- وہاٹ فار؟ |
| ۶ - اُس کے چچا کے لڑکے کی شادی تھی ✤ | ۶- ہز-اَنکلز-سن-واز-گوانگ-ٹو-بی-میرڈ ✤ |
| ۷ - اُس کی شادی کہاں ہوئی ہے؟ | ۷- وہیر-ہی-ہیز-بن-میرڈ ✤ |
| ۸ - اس کی شادی اُس کے دھرم پتا کی لڑکی سے ہوئی ہے ✤ | ۸- ہی-ہیز-بن-میرڈ-ٹو دی-ڈاٹر آف-ہز-گاڈ-فادر ✤ |
| ۹ - کیا لڑکی پڑھی لکھی ہے یا نہیں؟ | ۹- اِز-دی-گرل-ایجوکیٹیڈ-اور-ناٹ؟ |
| ۱۰ - مجھے اس بارہ میں کوئی علم نہیں ✤ | ۱۰- آئی-نو-نتھنگ-اباؤٹ-اِٹ ✤ |
| ۱۱ - میں نے سُنا ہے کہ لڑکی کو ایک خادم اور دو خادمہ بھی جہیز میں ملیں گی ✤ | ۱۱- آئی-ہیر-دیٹ-دی-گرل-وِل-بی گیون-وَن-سروینٹ-اینڈ-ٹو-میڈز-اِن-ڈوری ✤ |
| ۱۲ - یقیناً کیونکہ لڑکی کی والدہ اُس کی بڑی دلدادہ ہے ✤ | ۱۲- سرٹن-لی-فار-دی-برائیڈس-مدر اِز-ویری-فانڈ-آف-ہز ✤ |
| ۱۳ - آپ کے پڑوسی کا کیا حال ہے؟ | ۱۳- وہاٹ-اباؤٹ-یور-نیبر؟ |
| ۱۴ - بیچارے کا والد چل بسا اور وہ ماتم کر رہا ہے ✤ | ۱۴- دی-پور-مینز-فادر-ہیز-ڈائیڈ اینڈ ہی-اِز-سٹنگ-اِن-سیک-کلاتھ-اینڈ-ایشز |
| ۱۵ - وہ پیچھے ایک لڑکی چھوڑ گیا ہے ✤ | ۱۵- ہی-ہیز-لیفٹ-اے-ڈاٹر-بی ہائینڈ ✤ |
| ۱۶ - وہ اُس کو بیاہ چھوڑے گا ✤ | ۱۶- ہی-وِل-ہیو-ہر-میرڈ ✤ |
| ۱۷ - وہ پڑھے لکھے جوان کی تلاش میں ہے ✤ | ۱۷- ہی-اِز-اِن-سرچ-آف-این ایجوکیٹیڈ-یوتھ ✤ |
| ۱۸ - تو بھائی خدا حافظ | ۱۸- گڈ-بائی [illegible] |

## LESSON 29. لیسن ۲۹ سبق ۲۹

اگر Noun اِسم کے آخیر میں s, o, sh, x یا ch جسکی آواز چ کی ہوتی ہے ہوں تو جمع بناتے وقت اُنکے آخیر میں صرف حرف s کی جگہ es لگایا جاتا ہے جیسے

| Singular | سِنگولر | واحد | Plural | پلورل | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| Glass | گلاس | شیشہ | Glasses | گلاسِیس | شیشے |
| Ass | ایس | گدھا | Asses | ایسِس | گدھے |
| Potato | پوٹیٹو | آلو | Patatoes | پوٹیٹوز | بہت آلو |
| Buffalo | بفلو | بھینس | Buffaloes | بفلوز | بھینسیں |
| Fish | فِش | مچھلی | Fishes | فِشِز | بہت قسم کی مچھلیاں |
| Dish | ڈِش | رکابی | Dishes | ڈِشِز | رکابیاں |
| Box | باکس | صندوق | Boxes | باکسِز | بہت صندوق |
| Fox | فاکس | لومڑ | Foxes | فاکسِز | بہت لومڑ |
| Watch | واچ | گھڑی | Watches | واچِز | گھڑیاں |
| Branch | برانچ | شاخ | Branches | برانچِز | شاخیں |

اگر Noun اسم کے آخیر میں حرف y ہو اور اُس y کے پہلے کوئی حرف صحیح یعنی کانسونیٹ ہو تو صیغہ واحد کو جمع بناتے وقت y کو i سے بدل کر آخیر میں es لگایا جاتا ہے جیسے

| Singular | سِنگولر | واحد | Plural | پلورل | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| Fly | فلائی | مکھی | Flies | فلائز | مکھیاں |
| Duty | ڈیوٹی | فرض | Duties | ڈیوٹیز | فرائض |
| Army | آرمی | فوج | Armies | آرمیز | فوجیں |
| Cry | کرائی | چیخ | Cries | کرائیز | چیخیں |

# LESSON 30. سبق ۳۰ اشیائے خوردنی

| الفاظ | تلفظ | معنی | الفاظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Flour | فلور | آٹا - آرد | Ginger | جِنجر | اَدرک سونٹھ |
| Pickle | پِکل | آچار - نمکین پانی | Dough [2] | ڈو | آٹے کا پیڑا |
| Arrowroot | اراروٹ | اراروٹ | Potatoes | پوٹیٹوز | آلو (جمع) |
| Nut | نَٹ | اخروٹ - بادام | Plum | پلَم | آلوچہ - بیر |
| Boiled | بائیلڈ | اُبلا ہوُا | Mango | مینگو | آم - امبا |
| Guava | گواوا | اَمرود | Fig | فِگ | انجیر |
| Grape | گریپ | انگور | Egg | ایگ | انڈہ - بیضہ |
| Almond | آمنڈ [1] | بادام | Quince | کوانس | بھی یا بھی کا درخت |
| Cream | کریم | بالائی - ملائی | Mutton | مَٹن | بھیڑ کا گوشت |
| Bran | برین | بھوسی - چوکھر | Crumb | کرنب | روٹی کا ٹکڑا |
| Bringal | برنجل | بینگن - بتاؤں | Spinach | سپینچ | بھاجی |
| Pattere | پیٹر | بھنڈی توری | Meat | میٹ | پکا ہوُا گوشت |
| Slice | سلائیس | پھانک - ورق | Rice | رائیس | چاول - برنج |
| Onion | اونی اَن | پیاز - گنٹھا | Mint | مِنٹ | پودینہ |
| Water | وَاٹر | پانی - جل - آب | Oil | آئیل | تیل - روغن |
| Bit | بِٹ | ٹکڑا لُقمہ - نوالہ | Barley | بارلے | جَو - (اناج) |
| Millet | مِلٹ | جوار - باجرہ | Sugar | شُوگر | چینی - کھانڈ |
| Tea | ٹی | چائے | Gram | گریم | چنا |
| Beet | بیٹ | چقندر | Date | ڈیٹ | چھوہارا |
| Food | فُڈ | خوراک - بھوجن | Melon | مَیلن | خربوزہ |
| | | | Cheese | چیز | پنیر |

[1] اِس لفظ میں حرف l آواز نہیں دیتا ۔ [2] اِس لفظ میں gh آواز نہیں دیتا ۔

# LESSON 30. لیسن ۳۰ سبق ۳۰

| الفاظ | تلفظ | معنی | الفاظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|---|---|---|
| Cake | کیک | ناچچہ-ٹکی | Wine | وائن | انگوری شراب |
| Vegetables | ویجی ٹیبلز | ترکاریاں | Peach | پیچ | شفتالو-آڑو |
| Soup | سوپ | شوربا-یخنی | Turnip | ٹرنپ | شلغم |
| Honey | ہنی | شہد-مدھو | Pulse | پلز | لوبیا مٹروغیرہ |
| Yam | ییم | رتالو-زمیقند | Loaf | لوف | ڈبل روٹی |
| Pittance | پٹینس | وظیفہ-روزینہ | Raisin | ریزن | کشمش |
| Wheat | وہیٹ | گندم-کنک | Guord | گورڈ | کدو |
| Arum | ایرم | کچالو | Gum | گم | گوند-لاسا |
| Carrot | کیرٹ | گاجر | Beef | بیف | گائے کا گوشت |
| Chilli | چلی | لال مرچ | Clove | کلو | لونگ |
| Lemon | لیمن | لیمو-نمبو | Garlic | گارلک | لہسن |
| Bean | بین | لوبیا-باکلا | Peas | پیز | مٹر |
| Jam | جیم | مربہ | Raddish | ریڈش | مولی |
| Fish | فش | مچھلی-ماہی | Spices | سپایسز | مصالحہ |
| Kernel | کرنل | مغز-گودا | Marrow | میرو | گودا-مجا |
| Butter | بٹر | مکھن | Salt | سالٹ | نمک-لون |
| Grane | گرین | یخنی | Venison | وے نی سن | ہرن کا گوشت |
| Bread | بریڈ | روٹی-نان | Ration | ریشن | راشن |
| Pear | پیر | ناشپاتی | Snuff | سنف | نسوار |
| Orange | اورینج | نارنجی-سنگترہ | Morsel | مارسل | نوالہ-لقمہ |
| Paste | پیسٹ | لیئی-لیٹی | Sugarcane | شوگرکین | گنا |
| Refined | ریفائینڈ | صاف کیا ہوا | Summer | سمر | موسم گرما |

# LESSON 30 لیسن ۳۰ سبق ۳۰

| لفظ | تلفظ | معنی |
|---|---|---|
| 1. Damascence | ۱ - ڈامیس سینز | ۱ - آلو بخارا |
| 2. Pomegranate | ۲ - پومی گرینیٹ | ۲ - انار |
| 3. Cardamom | ۳ - کارڈیمم | ۳ - الائچی |
| 4. Pine-apple | ۴ - پائن ایپ پل | ۴ - اناناس |
| 5. Egg-white | ۵ - ایگ وہائٹ | ۵ - انڈے کی سفیدی |
| 6. Egg-yoke | ۶ - ایگ یوک | ۶ - انڈے کی زردی |
| 7. Roasted meat | ۷ - روسٹیڈ میٹ | ۷ - بھونا ہوا گوشت |
| 8. Betel-leaf | ۸ - بیٹل لیف | ۸ - پان کا پتا |
| 9. Tamarind | ۹ - ٹیمرنڈ | ۹ - تمر ہندی - ہلدی |
| 10. Potato-sweet | ۱۰ - پوٹیٹو سویٹ | ۱۰ - شکر قندی |
| 11. Water-melon | ۱۱ - واٹر میلن | ۱۱ - تربوز |
| 12. Lady finger | ۱۲ - لیڈی فنگر | ۱۲ - توری |
| 13. Custard apple | ۱۳ - کسٹرڈ ایپل | ۱۳ - شریفہ |
| 14. Cucunies | ۱۴ - کیوکینز | ۱۴ - ککڑی |
| 15. Plaintain | ۱۵ - پلین ٹین | ۱۵ - کیلا |
| 16. Roasted meat | ۱۶ - روسٹ میٹ | ۱۶ - کوفتہ |
| 17. Flummery | ۱۷ - فلومیری | ۱۷ - فرنی |
| 18. Coriander | ۱۸ - کوری اینڈر | ۱۸ - دھنیا |
| 19. Rice gruel | ۱۹ - رائس گروال | ۱۹ - پیچھ |
| 20. Boiled rice | ۲۰ - بائیلڈ رائس | ۲۰ - خشکا |
| 21. Refined sugar | ۲۱ - ریفائینڈ شوگر | ۲۱ - صاف کی ہوئی چینی |
| 22. Sugarcandy | ۲۲ - شوگر کینڈی | ۲۲ - مصری |

